تصانیف مین اور یہہ تمامی ہے اوس مضمون کی جسکے لانے کا ہمنے اس رسالہ مین ارادہ کیا تہا اور شکر ہے
اللہ تعالی کا ابتدا مین بہی اور انتہا مین بہی اور ظاہر مین بہی اور باطن مین بہی مترجم کہتا ہے الحمد للہ کہ
اسکے حسن توفیق سے ترجمہ قول الجمیل کا جو بیسوین ربیع الآخر ۱۲۶۰ بارہ سو ساٹھہ ہجری مین پورا ہوگیا
حق تعالی میرے بہول چوک اور کج فہمی کو بہ برکت ارواح طیبہ اولیا ء کرام رضی اللہ عنہم کے معاف
کرے اور اون حضرات کے نور باطنی سے میرے ظلمت کدہ دلکو نورانی فرما دے آمین اور اہل
اسلام کو اس ترجمہ سے فائدہ بخشے اور کج فہمی سے پناہ مین رکھے

آمین ثم آمین

## خاتمة الطبع

لاکھہ لاکھہ شکر اوس واہب بے منت کا کہ جسنے ہمکو عقل واسطے معرفت کے مرحمت فرمائی اور قرآن شریف
بہیجکر سیدہی راہ حقیقت کی بتائی اسپر بہی بغرض شفقت پیغمبر کو مبعوث کیا تا انکی اقتدا مین قدم نہ ڈگمگے
سالک کا ہزار ہزار درود اون ہادی برحق کی شان مین وَمَا اَرْسَلْنَاكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَنَذِيْرًا
آیا اور دَاعِيًا اِلَى اللهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا اونکے حق مین حق نے حق فرمایا اونہین کی
بدولت ہمنے خدا کی معبودیت اور اونکے بیان فصیح سے وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ کو پہنچانا راضی ہو خدا
اونکے آل اور اصحاب سے کہ جنہون نے اشاعت دین مین جان و مال کو کچہہ مال نہ سمجہا نا خدا کی راہ کی
جان نثار جیسے شمع پر پروانہ آسمان ترویج اسلام کے ستارے ہین اَصْحَابِیْ كَالنُّجُوْمِ گواہ صادق ہے
ہادیان دین متین ہین بِاَيِّهِمُ اقْتَدَيْتُمُ اهْتَدَيْتُمْ اسپر ناطق ہے اب سالکان مسالک معرفت پر
واضح ہو اور رہروان طریق حقیقت پر لائح کہ مختصر پیران طریقت کے اشغال مین رسالہ پیری مریدی
کے احوال مین افراط تفریط سے دور منافع فوائد سے معمور موافق شریعت غرائے نبوی کے اور مطابق
سنت مصطفوی کے علم سلوک مین کتاب عدیم المثل شفاء العلیل ترجمہ قول الجمیل مین اٰيَةٌ مِّنْ اٰيَاتِ اللهِ
مولانا حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ کا ترجمہ مولانا خرم علی بلہوری ابقاہ اللہ کا فائدے
اور حواشی مولانا حضرت شاہ عبد العزیز قدس سرہ العزیز کے ترجمہ کئے ہوئے مترجم تحریر
با تمیز کے بر حسن اہتمام سعی و بلیغ کے جناب قاضی فتح محمد صاحب بن قاضی نور محمد مرحوم و جناب شیخ نور الدین
بن جیوا خان صاحب کے مطبع حیدری واقع بمبی مین بتاریخ ۲۷ ماہ محرم الحرام ۱۳۰۱ کے چہاپی ہر چند

اغلاط اعراب و الفاظ کہ جو نسخہ مطبوع سابق مین بمقتضائے بشریت کے باقی رہے تھے کئی نسخے مطبوعہ بہم پہونچا
تا بمقدور درست ہوئی لیکن جو انسان کی ترکیب خطاو نسیان سے ہے اگر پھر بھی کوئی غلطی باقی ہو کیا عجب
ہے امید ناظرین سے یہہ کہ جب اس مجموعہ پر فواید سے فائدہ اوٹھاوین جناب مصنف و مغفور و مترجم
و مہتممین اور اسکے کاتب کو دعائے خیر سے یاد فرماوین کہ اجر احسان کا بڑا آیا ہے اسواسطے
حق تعالی نے ان اللہ لا یضیع اجر المحسنین فرمایا ہے

تمت تمام

## قطعہ

ہے مقام شکریہ رب جلیل
مطلع خورشید پر ہے یہہ دلیل

نسخہ امراض عصیان لا دوا
پھر ہوا طیار پھر ہر علیل

ہو جدا اوسکا ہے نسخہ روحی طبیب
حاذق و حاذق بڑا دانا عقیل

ہین مرکب اور مفرد نسخہ جات
منکر انکا ہوگا کوئی مرد ذلیل

عالم علویین بھی مشہور ہے
تجربہ انکا ہوا ہے بے عدیل

جو کرے معمول اسکو صبح و شام
صحت قلبی ہو حاصل اے خلیل

فارغ کمتر کا ہے یہہ ہی عمل
راست کہتا ہون تجھی مین ای نبیل

بقلم خاکسار محمد کریم اللہ دہلوی